"ثُمَّ اعْلَمْ: أَنَّ مُجَرَّدَ النَّسَبِ بِدُونِ كَسْبِ الحَسَبِ، وَتَعَلُّمِ العِلْمِ وَالأَدَبِ، غَيْرُ مُعْتَبَرٍ فِي المَذْهَبِ المُذَهَّبِ."[40]

**ترجمہ:** جان لو کہ محض نسب کسب ہنر کے بغیر علم و عمل ادب کے بغیر مذہبِ اسلام میں غیر معتبر ہے۔

## ایک گندا مرض

حضرت علامہ علی قاری رحمہ اللہ الباری فرماتے ہیں کہ،

"وَقَدِ ابْتُلِيَ كَثِيرٌ مِنَ الخَلْقِ بِهَذَا السَّبَبِ، فَبَنَوْا عَلَيْهِ مَدَارَ الِاعْتِبَارِ، وَتَكَبَّرُوا فِي مَجَالِسِ الِافْتِخَارِ، حَتَّى انْجَرَّ الأَمْرُ إِلَىٰ أَنَّ العَامَّةَ أَخَذُوا أَوْلَادَ المَشَايِخِ فِي مَقَامِ المَشْيَخَةِ وَالإِرْشَادِ، وَلَوْ كَانُوا فِي غَايَةٍ مِنَ الجَهْلِ وَنِهَايَةٍ مِنَ الفَسَادِ، كَمَا هُوَ مَشْهُورٌ فِي سَائِرِ البِلَادِ."[41] (احتساب)

**ترجمہ:** بہت سے لوگ نسب کی وجہ سے بیماری میں مبتلا ہیں بس نسب کو معتبر سمجھتے ہیں اور محافل میں سب پر اِتراتے تکبر کرتے ہیں اولیاء کی اولاد کو بزرگی کے مُصَلّٰی و مَسْنَدْ پر بٹھاتے ہیں اگرچہ وہ پرلے درجے کے جاہل ہوں یہ ان کی انتہائی جہالت اور فساد کی جڑ ہے۔

اس سے بڑھ کر فرمایا:

"وَأَغْرَبُ مِنْ هَذَا أَنَّ بَعْضَ الأُمَرَاءِ وَأَتْبَاعَهُمْ مِنَ الجُهَلَاءِ يُعَظِّمُونَ أَصْغَرَ أَوْلَادِ المَشَايِخِ الكُبَرَاءِ عَلَىٰ ذُرِّيَّةِ سَيِّدِ الأَنْبِيَاءِ، وَعَلَىٰ المُحَقِّقِينَ مِنَ الصُّلَحَاءِ الأَصْفِيَاءِ، وَالمُدَقِّقِينَ مِنَ العُلَمَاءِ الأَزْكِيَاءِ، وَهُمْ بِأَنْفُسِهِمْ مَعَ صِغَرِهِمْ وَجَهْلِهِمْ لَا يَأْبَوْنَ عَنْ تَقَدُّمِهِمْ عَلَىٰ مُعَلِّمِهِمْ وَمُؤَدِّبِهِمْ؛ لِمَا فِيهِمْ مِنْ كَثْرَةِ الحَمَاقَةِ وَقِلَّةِ الحَيَاءِ."[42]

**ترجمہ:** اس سے بڑھ کر عجیب تر یہ امر ہے کہ بہت سے اُمراء (سردار / حکمران) اوران کے جاہل یاردوست پیروں کی اولاد کو ساداتِ اولاد نبی علیہ السلام اور علماء صلحاء پر ترجیح دیتے ہیں باوجودیکہ ان کے پیروں کی اولاد عمر میں چھوٹے اور علم سے فارغ پرلے درجے کے جاہل ہوتی ہے بلکہ وہ اس سے بھی نہیں چوکتے کہ ان جاہل پیرزادوں کو ان کے اساتذہ ومربیوں پر بھی مقدّم رکھتے ہیں یہ ان کی کثرتِ حماقت و قلّت حیاء (بے وقوفی وحیاء کی کمی) کی نشانی ہے۔

**اویسی کی گذارش:** وہ دور تو پھر بھی بھلا (اچھا) تھا جسے صدیاں گذریں اب اس سے اور ابتر حال (بہت برا حال) ہے کہ کوئی بھی معمولی تعلق سے کسی کا گدی نشین ہو جائے وہ علماء کرام کی عزت واحترام تو بجائے ماند ان کی توہین وتحقیر نہیں چھوڑتا۔ بلکہ بعض جاہل پیروں اور پیرزادوں کا تو مشن (Mission) یہی ہے کہ علماء وصلحاء کی بے توقیری واہانت کی جائے اور مریدین کو تلقین فرماتے رہتے ہیں کہ ان ملّاؤں سے دُور رہو ساتھ ہی یہ پٹی پڑھاتے ہیں کہ یہ مولوی طریقت ومعرفت کو کیا جانیں اور جُہَّالْ (جاہل کی جمع) مریدین کو ذہن نشین کراتے ہیں کہ طریقت ومعرفت اور شے ہے اور شریعت شے دیگر۔ یہ ان کی اپنی

---

40 ) (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 303، دار اللباب استانبول، تركيا)

41 ) (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 303، دار اللباب استانبول، تركيا)

42 ) (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 303، دار اللباب استانبول، تركيا)

جہالت وحماقت پر پردہ ڈالنے کی تدبیر ہے ورنہ اسلام اس کے برعکس درس دیتا ہے فقیر چند دلائل عرض کرتا ہے اگر کسی صاحب کو اسلام کا درد ہے تو عمل کر دکھلائے۔

۱)حضرت علامہ علی قاری رحمہ اللہ اپنے دور کے جاہل پیروں کی مذمت کر کے لکھتے ہیں کہ

وقد ورد: "إِذَا أَرَادَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ خَيْرًا، فَقَّهَهُمْ فِي الدِّينِ، وَوَقَّرَ صَغِيرُهُمْ كَبِيرَهُمْ، وَإِذَا أَرَادَ بِهِمْ غَيْرَ ذَلِكَ، تَرَكَهُمْ هَمَلًا." [43]

(رواہ دارقطنی فی الافراد عن انس)

**ترجمہ:** حدیث میں ہے کہ جب اللہ کسی قوم کی بھلائی کا ارادہ فرماتا ہے تو انہیں دین کی سمجھ بوجھ عطا فرماتا ہے اور ان کے چھوٹے بڑوں کو عزت بخشتا ہے۔ اگر اس کے برعکس ارادہ فرماتا ہے تو انہیں بیکار چھوڑ دیتا ہے۔

۲)یہی علامہ علی قاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ،

"وَمِمَّا يَدُلُّ عَلَىٰ بُطْلَانِ اصْطِلَاحِهِمُ الْفَاسِدِ، وَعُرْفِهِمُ الْكَاسِدِ، أَنَّ الصَّحَابَةَ أَجْمَعُوا عَلَىٰ تَقْدِيمِ الصِّدِّيقِ عَلَىٰ عَلِيٍّ وَالْحَسَنَيْنِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ، مَعَ دُنُوِّ نَسَبِهِمْ وَعُلُوِّ حَسَبِهِمْ، وَقُدِّمَ عَلِيٌّ عَلَىٰ الْعَبَّاسِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا مَعَ كَوْنِهِ مِنْ أَسَنِّ بَنِي هَاشِمٍ وَأَقْرَبِهِمْ." [44] (الاحتساب)

**ترجمہ:** اوران کی اس باطل اصطلاح اوران کے بیکار عُرف کی دلیل یہ ہے کہ صحابہ کرام نے حضرت صدیق (رضی اللہ عنہ) کو حضرت علی (رضی اللہ عنہ) پر اوّلیت دی یونہی حسنین کریمین رضی اللہ عنہما پر بھی باوجودیکہ ان کا نسب عالی ہے یونہی حضرت علی کو حضرت عباس پر حالانکہ حضرت عباس نسب میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے زیادہ قریب ہیں۔

یعنی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ رشتہ داری میں بہ نسبت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے نبی پاک ﷺ کے قریب ترین بلکہ حسنین کریمین رضی اللہ عنہما تو جگر گوشۂ رسول ﷺ ہیں لیکن صدیقِ اکبر رضی اللہ عنہ اِن سے افضل ہیں تو ثابت ہوا کہ وجہ فضیلت تقویٰ ہے نہ کہ نسب وحسب یونہی حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے افضل ہیں باوجودیہ کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے چچا ہیں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ چچازاد۔

**فائدہ:** جولوگ اپنے باپ داداوں کے اچھے پن پر فخر کرتے ہیں اوراپنی شرافت لوگوں پر جتاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم بڑے خاندانی ہیں اور ہمارے بڑے ایسے تھے اورایسے مگر حقیقت میں یہ ایک وہم وخیال ہے۔

چنانچہ حدیث میں آیا ہے:

---

[43] (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 303، دار اللباب استانبول، تركيا)

[44] (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 303، دار اللباب استانبول، تركيا)

"عن أبي هريرةَ، عن النبيِّ ﷺ قال: لَيَنْتَهِيَنَّ أقوامٌ يَفْتَخِرُونَ بِآبَائِهِمُ الَّذِينَ مَاتُوا، إِنَّمَا هُمْ فَحْمُ جَهَنَّمَ، أَوْ لَيَكُونُنَّ أَهْوَنَ عَلَى اللَّهِ مِنَ الجُعَلِ الَّذِي يَدْهَدِهُ الخَرَاءَ بِأَنْفِهِ. إِنَّ اللَّهَ قَدْ أَذْهَبَ عَنْكُمْ عُبِّيَّةَ الجَاهِلِيَّةِ وَفَخْرَهَا بِالْآبَاءِ. إِنَّمَا هُوَ مُؤْمِنٌ تَقِيٌّ وَفَاجِرٌ شَقِيٌّ. النَّاسُ كُلُّهُمْ بَنُو آدَمَ، وَآدَمُ خُلِقَ مِنْ تُرَابٍ."[45] (رواہ الترمذی)

**ترجمہ:** ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا چاہیے کہ باز رہیں لوگ جو فخر کرتے ہیں اپنے آباؤ اجداد پر جب کہ وہ مر گئے اب وہ جہنم کے کوئلے ہیں ان کی عزت اللہ تعالیٰ کے ہاں گندے کیڑے سے بھی کم ہے ان کی خیر و بھلائی ملیامیٹ ہوگئی اے بندگانِ خدا اللہ تعالیٰ نے تمہارے سے جاہلیت کی علامت ختم کرڈالیں اور قابلِ فخر وہ مومن متّقی ہے اور فاجر لوگوں میں بدبخت آدمی ہے کیونکہ ہم سب بنی آدم ہیں اور آدم علیہ السلام مٹی سے پیدا کئے گئے۔

**فائدہ:** اِس سے ثابت ہوا کہ فخر کرنا باپ دادا پر نشانی ہے جہنم کی اور فخر کرنے والا اہلِ اسلام کے نزدیک ذلیل ہے جیسا کہ گندکا کیڑا۔

**انتباہ:** حدیث شریف میں زمانۂ جاہلیت کے لوگوں کے لئے بطورِ نصیحت وعبرت کے فرمایا ہے ورنہ یہ عام ہے کیونکہ الحمدللہ انبیاء علیہم السلام کے علاوہ اولیائے کرام بلکہ بعض اہلِ ایمان عوام کے اجسام کو بھی مٹی نہیں کھاتی۔ عرصہ دراز کے بعد قبور میں بعض عام مسلمان کے اجسام بھی محفوظ پائے گئے۔ تفصیل دیکھئے فقیر کی تصنیف "اخبار القبور" میں۔

آخر میں نتیجہ کے طور پر علامہ علی قاری رحمہ اللہ نے لکھا:

"فَالمَدَارُ عَلَى العِلْمِ وَالتَّقْوَى، لَا عَلَى مُجَرَّدِ النَّسَبِ المُعْتَبَرِ فِي الدُّنْيَا دُونَ العُقْبَى، رَزَقَنَا اللَّهُ حُسْنَ الخَاتِمَةِ وَالمَرْتَبَةِ الأَسْنَى، الَّتِي هِيَ خَيْرٌ وَأَبْقَى."[46]

**ترجمہ:** فضیلت اور بزرگی کا دارومدار علم و تقویٰ پر ہے نہ کہ اعلیٰ نسب پر اللہ ہمیں اچھا خاتمہ اور بلند مرتبہ عطا فرمائے وہی بہتر اور باقی رہنے والا ہے۔

سیّدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

النَّاسُ مِنْ جِهَةِ التِّمْثَالِ أَكْفَاءُ *** أَبُوهُمُ آدَمُ وَالأُمُّ حَوَّاءُ

نَفْسٌ كَنَفْسٍ وَأَرْوَاحٌ مُشَاكِلَةٌ *** وَأَعْظُمٌ خُلِقَتْ فِيهِمْ وَأَعْضَاءُ

فَإِنْ يَكُنْ لَهُمْ مِنْ أَصْلِهِمْ حَسَبٌ *** يُفَاخِرُونَ بِهِ فَالطِّينُ وَالْمَاءُ

مَا الْفَضْلُ إِلَّا لِأَهْلِ العِلْمِ إِنَّهُمْ *** عَلَى الهُدَى لِمَنِ اسْتَهْدَى أَدِلَّاءُ

وَقَدْرُ كُلِّ امْرِئٍ مَا كَانَ يُحْسِنُهُ *** وَلِلرِّجَالِ عَلَى الأَفْعَالِ سِيمَاءُ

وَضِدُّ كُلِّ امْرِئٍ مَا كَانَ يَجْهَلُهُ *** وَالجَاهِلُونَ لِأَهْلِ العِلْمِ أَعْدَاءُ

---

45 ) (سنن الترمذي، كتاب المناقب، باب في فضل الشام واليمن، 5/ 690، الحديث 3955، دار الكتب العلمية)

46 ) (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 303، دار اللباب استانبول، تركيا)

لَا تَحْقِرَنَّ امْرَأً أَجْرًا يَكُونُ لَهُ *** أُمُّهُ مِنَ الرُّومِ أَوْ عَجْمَاءُ سَوْدَاءُ

وَإِنَّمَا أُمَّهَاتُ النَّاسِ أَوْعِيَةٌ *** مُسْتَوْدَعَاتٌ وَالأَنْسَابُ آبَاءُ[47]

**ترجمه:** لوگ ظاہر کے اعتبار سے برابر ہیں۔ کیونکہ ان کا باپ آدم علیہ السلام اورماں بی بی حوا رضی اللہ عنہا ہے۔ ہر ایک نفس ایک جیسا اوران کی روح ہمشکل ہیں ہر ایک جسم میں ہڈیاں اوراعضاء پیدا کئے گئے ہیں۔ اگر ان میں کوئی صلاحیت نہیں تو پھر گارے پر فخر کرتے ہیں فضیلت صرف اہل علم کی ہے یعنی علماء باعمل ہی فضیلت کے حقدار ہیں کیونکہ وہی ہدایت پر ہیں اور جو ہدایت کا طلبگار ہے اسے وہ راہِ ہدایت دکھاتے ہیں انسان کا ہنر ہی اسے حسین بناتا ہے اورلوگ حُسنِ اعمال کی وجہ سے نشان پاتے ہیں علم کی ضد جہل ہے جو انسان کو اندھیرے میں رکھتا ہے اور قاعدہ ہے کہ جُہلاء ہی علماء کے دشمن ہیں لوگوں کی مائیں ہی ان کی حفاظت گاہ ہیں اور نسب باپ کی طرف شمار ہوتی ہے۔ کسی کی تحقیر نہ کر وہ آزاد ہو یا غلام وہ رومی (گورا) ہو یا عجمی (کالا)۔

**انتباہ:** کتبِ اسلامیہ میں بھی ہے اور فقیر کا تجربہ ہے کہ کسی عیب والے کو دیکھ کر اس کی تحقیر سے اسی عیب میں مبتلا ہو جانے کا خطرہ ہے وہ عیب جسمانی ہو یا عملی یا کردار۔

**اُویسی غفرلہٗ کی کہانی:** فقیر بچپن میں آنکھ کے مرض میں مبتلا تھا یعنی ہر وقت آنکھوں سے زرد پانی اتر تا رہتا تھا ایک زمیندار نے دیکھ کر کہا یہ بچہ کیسا ہے یعنی فقیر کے عیب سے متنفر ہو کر کچھ کا کچھ کہتا رہا اس کو یوں سزا ملی کہ اس کا بیٹا پیدا ہوا جونہی وہ فقیر کی اسی عمر میں پہونچا تو آنکھوں کی اسی بیماری میں مبتلا ہو گیا اس کی بینائی بھی چلی گئی اور آنکھوں کے ڈھیلے ایسے ڈراؤنے ہو گئے کہ اسے دیکھنے سے خوف محسوس ہوتا اور وہ آخری عمر تک یونہی رہا۔

**فائدہ:** عیب اور بیماری والے کو دیکھ کر یہ دعا پڑھیں: "الحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي عَافَانِي مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهِ وَفَضَّلَنِي عَلَىٰ كَثِيرٍ مِمَّنْ خَلَقَ تَفْضِيلًا".[48]

(ترمذی شریف جلد ۵، صفحہ ۳۷۳، ابن ماجہ جلد ۴، صفحہ ۲۹۵، راوی عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ۔ مطبوعہ بیروت)

حدیث شریف میں ہے کہ اس دعاء کی برکت سے اس عیب اور بیماری سے حفاظت ہوگی۔ فقیر اویسی غفرلہٗ نے اسے آزمایا ہے اورامام احمد رضا محدث بریلوی رحمہ اللہ نے توبارہا آزمایا۔ جیسا کہ آپ کے ملفوظات میں ہے۔

اسی طرح کے محمود بن وراق کے اشعار بھی ہیں۔

عَجِبْتُ مِنْ مُعْجَبٍ بِصُورَتِهِ *** وَكَانَ فِي الْأَصْلِ نُطْفَةً مَذِرَةً

وَقَدْ غَدَا بَعْدَ حُسْنِ صُورَتِهِ *** يَصِيرُ فِي اللَّحْدِ جِيفَةً قَذِرَةً

وَهُوَ عَلَى تِيهِ وَنَخْوَتِهِ *** مَا بَيْنَ ثَوْبَيْهِ يَحْمِلُ الْعَذِرَةَ[49]

---

47 ) (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 30۴، دار اللباب استانبول، تركيا)

48 ) (سنن الترمذي، كتاب الدعوات، باب ما يقول إذا رأى مبتلى، 5/ 460، الحديث 3432، دار الكتب العلمية)

(سنن ابن ماجه، كتاب الدعاء، باب ما يدعو به الرجل إذا نظر إلى أهل البلاء، 2/ 1261، الحديث 3892، المكتبة العلمية)

49 ) (رسائل الملا علي القاري، تحقيق الاحتساب في تدقيق الانتساب، 4/ 30۴، دار اللباب استانبول، تركيا)

**ترجمہ:** میں اس کی عجیب صورت پر تعجب کرتا ہوں کہ یہ دراصل نطفہ ہے پھر یہ باوجود حسین صورت کے قبر میں بدبودار مردار ہوجائے گا یہ دھوکہ اور غرور میں ہے حالانکہ یہ تو گندگی کا ٹوکرا دو کپڑوں کے اندر چھپا کر اٹھائے پھر رہا ہے۔

اور حضرت شیخ علاؤالدولہ سمنانی رحمہ اللہ نے ایک رباعی لکھی ہے:

اے دل تودمے مطیع سُبحان نشدی — کاریکه تراسنردبسامان نشدی

درویش شدی شیخ شدی دانشمند — این جمله شدی ولے مسلمان نشدی

کسی نے اس کا اردو منظوم ترجمہ کیا ہے:

دم بھر نہ رہا تابع اے دل تو خدا کا — جس کام میں سامان ہو تیرا نہ بنایا

درویش ہوا پیر ہوا عالم و عاقل — یہ سب ہوا لیکن تو مسلمان نہ ہوا

علامہ اقبال مرحوم نے کیا خوب فرمایا ہے: عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی — یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

بہر حال ذات وصفات پر فخر کرنا سخت گناہ ہے بلکہ حدیث میں وارد ہے کہ وہ کوئلہ جہنم کا ہے باوجود اس کے پھر جو کوئی کہے کہ ہم سید ہیں یا شیخ یا مُغل یا پٹھان ہیں اور دوسرے پیشہ والوں کو حقارت کی آنکھ سے دیکھے وہ شیطان جہنمی ہے۔ صریح مخالفتِ قرآن کی کرتا ہے۔ کیونکہ قرآن ناطق (گواہ) ہے کہ شرافت منحصر ہے ایمان اور تقویٰ میں کسی قوم کی تخصیص نہیں کہ متقی کسی قوم کا ہو۔ ہاں نسبِ نبوی اور نسبِ اولیاء میں اُخروی فائدہ بھی ہے دنیوی بھی۔

اس پچھلے قول سے وہابی دیوبندی فرقہ کو انکار ہے۔

اعلحضرت عظیم البرکت شاہ احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہ نے ایک رسالہ لکھا جس کا موضوع بھی یہی ہے کہ شرافت نسب کا لحاظ صرف مسائلِ کفاءت (مسئلہ کفو) میں ہے اور شرافت نسب پر تکبر کرنا اور دوسروں کو ذلیل جاننا حرام ہے۔

اس کا تاریخی نام ہے — اِرَاءۃُ الاَدَبِ لِفَاضِلِ النَّسبِ — یعنی اعلیٰ نسب پر فخر کرنے والوں کو ادب کا راستہ دکھانا۔

رسالہ کے ابتداء میں فارسی زبان میں کسی صاحب نے وہابی مذہب کے مطابق:

وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآىِٕلَ لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ۔ (پارہ۲۶، سورۃ الحجرات۔اٰیت ۱۳)

**ترجمہ:** اور تمہیں شاخیں اور قبیلے کیا کہ آپس میں پہچان رکھو بیشک اللہ کے یہاں تم میں زیادہ عزت والا وہ جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے۔

اور حضور نبی پاک ﷺ نے فرمایا کہ وَمَنْ أَبْطَأَ بِهِ عَمَلُهُ لَمْ يُسْرِعْ بِهِ نَسَبُهُ.[50] **ترجمہ:** جس نے عمل میں کوتاہی کی اسے نسب کام نہ آئیگا۔

اور فرمایا: اعْمَلِي يَا فَاطِمَةُ وَلَا تَغْتَرِّي إِنِّي بِنْتُ الرَّسُولِ ﷺ.[51]

**ترجمہ:** نبی کریم ﷺ نے زوردار آواز سے فرمایا اے فاطمہ نیک عمل کر یہ نہ کہہ کہ میں رسول اللہ ﷺ کی بیٹی ہوں۔

---

[50] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، ص3، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدرآباد، مغربی پاکستان)
(سنن الترمذي، كتاب العلم، باب الحث على طلب العلم، 3/ 317، الحديث 3643، دار الكتاب العلمية)
(سنن الدارمي، المقدمة، باب في فضل العلم والعالم، 1/ 111، الحديث 345 دار الكتاب العربي، سنة النشر: 1407 ھ/1987م)

[51] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، ص3، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدرآباد، مغربی پاکستان)

یہ ارشاد تعلیمِ امت کے طور پر تھا۔ اس پر اعتراض از وہابیہ اور جواب اویسی غفرلہ' آگے آئے گا۔(ان شاء اللہ)

اللہ! بہت سے جُہَلاء انبیاء و مرسلین اور بزرگانِ دین اور اسلاف صالحین کے حالات سے بے خبری کی وجہ سے نسب پر فخر و ناز کرتے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک شرافتِ نسب کچھ نہیں پرکاہ (تنکے) کے برابر بھی نہیں اس کے ہاں اس کی کوئی قدر نہیں۔ لیکن نبوی نسب مستثنیٰ ہے اور قیامت میں اولیاء و صلحاء کا نسب۔

**شرافتِ علمی:** اللہ کے ہاں شرافت و بزرگی ہے تو علم کی وجہ سے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

يَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ۔ (پارہ ۲۸۔ سورۃ المجادلہ۔ اٰیت ۱۱)

**ترجمہ:** اللہ تمہارے ایمان والوں کے اور ان کے جن کو علم دیا گیا درجے بلند فرمائے گا۔

اور فرمایا: اِنَّمَا يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا۔ (پارہ ۲۲۔ سورۃ فاطر۔ اٰیت ۲۸)

**ترجمہ:** اللہ سے اس کے بندوں میں وہی ڈرتے ہیں جو علم والے ہیں۔

حضور نبی پاک ﷺ نے فرمایا: العلماءُ وَرَثَةُ الأَنْبِيَاءِ، وَإِنَّ فَضْلَ العَالِمِ عَلَى العَابِدِ كَفَضْلِي عَلَى أَدْنَاكُمْ.[52]

یعنی علماء انبیاء علیہم السلام کے وارث ہیں اور بیشک عالم دین کی عابد پر ایسی فضیلت ہے جیسے میری فضیلت تمہارے ادنیٰ پر۔

بلکہ علمی فضیلت نسب کی فضیلت سے بلند تر ہے۔

## فقہ اسلامی کا فیصلہ

فقہ کی کتابوں میں ہے: لِأَنَّ شَرَفَ الْعِلْمِ فَوْقَ شَرَفِ النِّسَبِ وَالْمَالِ كَمَا جَزَمَ بِهِ الْبَزَّازِيُّ وَارْتَضَاهُ الْكَمَالُ وَغَيْرُهُ[53]

**ترجمہ:** کیونکہ علمی شرافت شرفِ نسب اور مال سے زیادہ اور بلند ہے جیسا کہ بزازی نے اس پر جزم کیا اور کمال و دیگر علماء نے اسے پسند فرمایا۔

**مسئلہ:** اگر کسی عالم دین کو اس کی نسب سے تحقیر اور طعنہ دیتے ہوئے اسے نسب پر عار (شرم) دلائے تو وہ کفر کے دائرہ میں داخل ہے۔

**تقریر امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہٗ:** کسی مسلمان بلکہ کافرِ ذِمّی کو بھی بلاحاجتِ شرعیہ ایسے لفظ سے پُکارنا یا تعبیر کرنا جس سے اُس کی دل شکنی ہو اُسے ایذا (تکلیف) پہنچے شرعاً ناجائز و حرام ہے اگرچہ بات فی نفسہٖ سچی ہو۔

فَإِنَّ كُلَّ حَقٍّ صِدْقٌ، وَلَيْسَ كُلُّ صِدْقٍ حَقًّا.[54]

---

[52] (سنن الترمذي، كتاب العلم، باب ما جاء في فضل الفقه على العبادة، 5/49، الحديث 2685، دار الكتب العلمية)

(فيض القدير، حرف الفاء، 4/432، الحديث 5859، دار المعرفة)

(اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، ص3، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[53] (رد المحتار على الدر المختار، كتاب النكاح، باب الكفاءة، 3/93، دار الكتب العلمية، سنة النشر: 1412ھ/1992م)

[54] (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، ص4، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

**مدارنجات:** تحقیق مقام ومقال بکمالِ اجمال(خلاصۂ کلام) یہ ہے کہ مدارِ نجات (نجات کا دارومدار) تقویٰ پر ہے نہ کہ نسب پر۔ محض نسب کو مُوجبِ بزرگی سمجھنا غلط ہے لہٰذا محض تقویٰ بس ہے۔ اگر چہ شرف نسب ہو اور تکمیلِ علوم رسمیہ نہ ہو اور مجرد شاہ صاحب کہلانا کافی نہیں جب کہ تقویٰ بالکل نہ ہو تو دوزخ کی آگ بہ نسبت بُت پرستوں کے بے عمل علماء کو زیادہ جلد لپیٹ میں لے گی۔

**ازالہ وہم:** اس سے یہ سمجھنا کہ فضل نسب شرعاً محض باطل یا بالکل بیکار یا شرافت وسِیَادَتْ (سرداری) نہ دنیاوی احکام شرعیہ میں وجہ امتیاز نہ آخرت میں اصلاًنافع وباعثِ اعزاز۔ حاشا وکلا (ہرگز) ایسا نہیں بلکہ شرع مطہرہ نے متعدد احکام میں فرق نسبِ کو معتبر رکھا ہے اور سلسلہ طاہرہ ذُرّیَّتِ عاطرہ میں انسلاک وانتساب ضرور آخرت میں بھی نفع دینے والا ہے۔ کتاب نکاح میں سارا باب کفاءت (کفو) توخاص اسی اعتبار تفرقہ وامتیاز پر مبنی ہے۔ سیّدزادی اگر کسی مغل پٹھان یا شیخ انصاری سے بے رضائے ولی نکاح کرلے گی نکاح ہی نہ ہوگا جب تک بسببِ فضلِ علم دین مکافات ہو کر کفاءت نہ ہوگئی ہو یو نہی اگر غیر اَبّ وجَدّ (باپ دادا کے علاوہ) بشرائط معلومہ نابالغہ کا ایسا نکاح کر دیں وہ بھی باطل ومردودِ محض ہے۔ اسی طرح اگر مغلانی پٹھانی نابالغہ کسی جولاہے یا دُھنے سے نکاح کرلے یا ولی غیر ملزم نابالغہ کا نکاح کردے یہ سب باطل ونامنعقد ہیں۔[55]

**امامتِ صغریٰ وکُبریٰ:** امامت صغریٰ کی ترتیب میں شرف نسب بھی وجہ ترجیح ہے۔

تنویر الابصار میں ہے: وَالْأَحَقُّ بِالْإِمَامَةِ الْأَعْلَمُ، ثُمَّ الْأَشْرَفُ نَسَبًا، ثُمَّ الْأَنْظَفُ ثَوْبًا.[56]

درمختار میں ہے: الأشرف نسبا زاد في البرهان: ثم الأحسن صوتا[57]

اورامامت کبریٰ میں توشرع مطہرہ نے اس درجہ لحاظ نسب فرمایا کہ اُسے صرف قریش کے ساتھ مخصوص فرمادیا غیر قریشی اگرچہ عالم اجل (بڑے عالم) ہو امام وخلیفہ نہیں ہوسکتا رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: الأَئِمَّةُ مِنْ قُرَيْشٍ.[58] **ترجمہ:** تمام خلفاء قریشی ہوں گے۔

**فائدہ:** یہ شرافت تو ہے ہی کہ جس کی وجہ سے نسب کا فائدہ ہوا۔ اس پر اعلحضرت قدس سرہٗ متعدد احادیث نقل فرماتے ہیں وہ آگے آرہی ہیں۔

**نوٹ:** یادرہے کہ شریف قومیں بحیثیت مجموعی دیگر اقوام سے حیا، حمیت، تہذیب، مروّت، سخا، شجاعت، سیر چشمی، فُتُوَّتْ، حوصلہ، ہمت، صفائے قربحت وغیرہا بکثرت اخلاق حمیدہ موہوبہ ومکسوبہ میں زائد ہوتی ہیں اور سب کا آدم وحوا علیہماالسلام ایک ماں باپ سے ہونا جس طرح تفاوت افراد کا نافی نہیں ایک آدمی لاکھ کے برابر ہوتا ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں: لَيْسَ شَيْءٌ خَيْرًا مِنْ أَلْفِ مِثْلِهِ إِلَّا الْإِنْسَانُ.[59] (الطبرانی فی الکبیر)

---

[55] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، ص6، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدرآباد، مغربی پاکستان)

[56] (تنوير الأبصار وجامع البحار في الفقه على المذهب الحنفي، كتاب الصلاة، باب الإمامة، ص35، دار الكتب العلمية بيروت، سنة النشر: 2007م)

[57] (رد المحتار على الدر المختار، كتاب الصلاة، باب الإمامة، 558/1، دار الكتب العلمية، سنة النشر: 1412ھ/1992م)

[58] (السنن الصغير للبيهقي، كتاب قتال أهل البغي، باب الأئمة من قريش، ولا يصلح إمامان في عصر واحد، 268/3، الحديث 3137، جامعة الدراسات الإسلامية، كراتشي، سنة النشر: 1410ھ 1989م)

[59] (فيض القدير، حرف اللام، 336/5، الحديث 7604، دار المعرفة)

یونہی تفاوت اصناف واقوام(ذات و قوم اختلاف) کا منافی نہیں قریش کی جرأت شجاعت سماحت فُتُوَّت(ایثار) قوت شہامتِ اسلام وجاہلیت دونوں میں شہرۂ آفاق رہی ہے اوران میں بالخصوص بنی ہاشم، یوں ہی جاہلیت میں بنی باہلہ خست دوناءت(کمزور اور پست حیثیت) سے معروف تھے یہاں تک کہ کسی شاعر نے کہا۔

وَلَوْ قِيلَ لِلْكَلْبِ يَا بَاهِلِيٌّ*** عَوَى الْكَلْبُ مِنْ لَوْمِ هَذَا النَّسَبِ

وَمَا يَنْفَعُ الْأَصْلُ مِنْ هَاشِمٍ *** إِذَا كَانَتِ النَّفْسُ مِنْ بَاهِلَةٍ[60]

**ترجمہ:** اگر طبیعت قبیلہ باہلہ سے ہے تواس کی اصل بنوہاشم سے نفع نہ دے گی۔ اگر کسی کتے کو کہاجائے اے باہلی تووہ اس منحوس نسب کی طرف منسوب ہونے کی وجہ سے فریاد کرے گا کہ مجھے باہلی کیوں کہا گیا۔

**فائدہ:** باہلی قبیلہ کے لوگ گندگی خورتھے اگرچہ وہ عربی تھے لیکن عرب نے ہی ان کی اس گندی عادت کی وجہ سے انہیں شرافت سے نکال کر رذیل قوم(کم ظرف قوم) مشہور کردیا۔

**اعلیٰ قوم کامرتبہ:** اعلیٰ نسب کے لوگ علی الاطلاق دنیامیں نُمایاں ہوتے ہیں۔ دنیاوی ودینی دونوں کی سلطنتیں یعنی سلطنت ملک وسلطنت علم ہمیشہ شریف ہی اقوام میں رہی دوسری قوموں کااُس میں حصہ معدوم یاکالمعدوم(نہ ہونے کے برابر) عجم میں جوشریف قومیں تھیں اورہیں خصوصاً اہل فارس۔ حدیث میں ہے: خَيْرُ العَجَمِ فَارِسٌ.[61]

توبمصداق صحیح حدیث: لَوْ كَانَ العِلْمُ مُعَلَّقًا بِالثُّرَيَّا لَتَنَاوَلَهُ قَوْمٌ مِنْ رِجَالِ فَارِسٍ.[62]

**ترجمہ:** علم اگر ثریا پر(کہ آٹھویں آسمان کے ستاروں سے ہے) آویزاں ہوتاتو ایک مرد فارسی وہاں سے بھی لے آتا۔

اصل الحدیث فی الصحیحین عن ابی ھریرہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ ولفظ مسلم

"لَوْ كَانَ الدِّينُ عِنْدَ الثُّرَيَّا لَذَهَبَ بِهِ رَجُلٌ مِنْ فَارِسٍ، أَوْ قَالَ: مِنْ أَبْنَاءِ فَارِسٍ، حَتَّى يَتَنَاوَلَهُ".[63]

إِمَامَ الْأَئِمَّةِ، مَالِكَ الْأَزِمَّةِ، كَاشِفَ الْغُمَّةِ، سِرَاجَ الْأُمَّةِ سیدناامام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کافارسی ہوناکیامضر خصوصاً اولاد کسریٰ کہ فارس کی اعلیٰ نسل شمار ہوتی ہے جوہزارہاسال صاحب تاج وتخت رہی اوراُن کی مجوسیت شریف قوم گنے جانے کے منافی نہیں جیسے قریش کہ

---

60 ) (سير أعلام النبلاء، الطبقة الثانية، قتيبة بن مسلم، 410/4، مؤسسة الرسالة، سنة النشر: 1422هـ/ 2001م)

61 ) (رد المحتار على الدر المختار، مقدمة، 53/1، دار الكتب العلمية، سنة النشر: 1412هـ/1992م)

62 ) المصنف میں کان الدین اور ابناء فارس کے الفاظ ہیں۔

(المصنف، كتاب الفضائل، ما جاء في العجم، 563/7، الحديث 4778، دار الفكر، سنة النشر: 1414هـ/1994م)

(مسند الإمام أحمد، باقي مسند المكثرين، مسند أبي هريرة رضي الله عنه، 422/2، الحديث 9177، دار إحياء التراث العربي، سنة النشر: 1414هـ/ 1993م)

(صحيح البخاري، كتاب تفسير القرآن، سورة الجمعة، باب قوله وآخرين منهم لما يلحقوا بهم، 1858/4، الحديث 4615 دار ابن كثير، سنة النشر: 1414هـ/ 1993م)

63 ) (صحيح مسلم، كتاب فضائل الصحابة، باب فضل فارس، 1972/4، الحديث 2526، دار إحياء الكتب العربية)

(مسند الإمام أحمد، باقي مسند المكثرين، مسند أبي هريرة رضي الله عنه، 422/2، الحديث 9177، دار إحياء التراث العربي، سنة النشر: 1414هـ/ 1993م)

زمانہ جاہلیت میں بُت پرست تھے اور بلاشبہ وہ تمام جہان کی اقوام سے افضل قوم ہے انہیں فارسیوں میں امام بخاری بھی ہیں رحمۃ اللہ علیہ۔ یونہی خراسانی کہ وہ بھی فارسی ہیں بلکہ تیسیر (تیسر مصطلح الحدیث) میں زیرِ حدیث لَوْ كَانَ الْإِيمَانُ عِنْدَ الثُّرَيَّا، لَتَنَاوَلَهُ رِجَالٌ مِنْ (أَبْنَاءِ) فَارِسٍ.[64] ہے:

وَقِيلَ أَرَادَ بِفَارِسَ هُنَا، أَهْلَ خُرَاسَانَ.[65]

اور نسبتِ بلاد مثل خراسان وبلخ ومرو وتستر کا ذکر خارج از بحث ہے۔ شرافتِ ناءت (معمولی شرافت) کسی شہر کی سکونت پر نہیں نہ بعض اکابر کا کوئی پیشہ کرنا اُس کے جواز سے زائد پر دلیل نہ نادر پر حکم فرق ہے۔ اس میں کہ فلاں امام نے نساجی کی اور فلاں نساج کہ قوم نساجین سے تھا امام ہو گیا تمام انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام نے بکریاں چَرائیں اور کوئی نہیں کہہ سکتا کہ فلاں گڈریانبی ہو گیا اور سوبات کی ایک بات وہ ہے جس کی طرف ہم نے صدرِ کلام (آغاز گفتگو) میں اشارہ کیا کہ موازنہ بحیثیت مجموعی ہے نہ فرداً فرداً اور حکم کے لئے غالب بلکہ اَغلَب کافی اور شک نہیں کہ یوں اخلاقِ فاضلہ میں شریف قوموں کا حصہ غالب ہے اوراحادیث کثیرہ اس پر ناطق متعدد احادیث گواہ۔[66] جنہیں اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے دوام العیش[67] اور اراۃ الادب[68] میں جمع فرمائی ہیں۔

**فضائلِ قوم قریش:** جن ذہنوں میں یہ سمایا ہوا ہے کہ آخرت میں حسب ونسب کا کوئی فائدہ نہیں وہ وہابی ذہن ہیں ورنہ احادیثِ کثیرہ سے ثابت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا حسب ونسب آخرت میں فائدہ دے گا وہابی اپنے مطلب کی حدیث فاطمہ رضی اللہ عنہا پڑھ دیتے ہیں جو کہ مؤول (اصطلاح حدیث) ہے فقیر درجنوں احادیث اعلحضرت امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کے فیض سے درج کرتا ہے۔

## احادیث مبارکہ

مانا کہ اخلاقِ فاضلہ باعثِ اعمالِ صالحہ ہیں اور وہ باعثِ نفعِ آخرت ہیں اور خصوصی اعمال کے اجر وثواب میں بیشمار روایات موجود ہیں لیکن نسبِ رسول اللہ ﷺ کے نفع رسانی کی روایات میں بھی کوئی کمی نہیں۔ چند روایات حاضر ہیں۔

ا) حضور نبی پاک شہِ لولاک ﷺ نے فرمایا:

قُرَيْشٌ عَلَىٰ مُقَدِّمَةِ النَّاسِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ، وَلَوْ لَا أَنْ تَبْطِرَ قُرَيْشٌ، لَأَخْبَرْتُهَا بِمَا لِمُحْسِنِهَا مِنَ الثَّوَابِ عِنْدَ اللَّهِ.[69]

(رواہ ابن عدی عن جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**ترجمہ:** عنداللہ قریش روز قیامت سب لوگوں سے آگے ہونگے اور اگر قریش کے اترا جانے کا خیال نہ ہوتا تو میں اُنھیں بتادیتا کہ اُن کے نیک کے لیے اللہ کے یہاں کیا ثواب ہے۔

---

64) ("ال"تيسير بشرح الجامع الصغير في أحاديث البشير النذير، 309/2، دار الطباعة العامرة، سنة النشر: 1869م)

65) ("ال"تيسير بشرح الجامع الصغير في أحاديث البشير النذير، 309/2، دار الطباعة العامرة، سنة النشر: 1869م)

66) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، ص28، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

67) (دوام العیش فی الأئمۃ من قریش)

68) (اراۃ الادب لفاضل النسب)

69) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص34، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

۲)فرماتے ہیں صلے اللہ علیہ وسلم: إِنَّ لِوَاءَ الحَمْدِ يَوْمَ القِيَامَةِ بِيَدِي، وإِنَّ أَقْرَبَ الخَلْقِ مِنْ لِوَائِي يَوْمَئِذٍ العَرَبُ.[70]

(رواہ الامام الترمذی الحکیم والطبرانی فی الکبیر)

**ترجمہ:** بیشک روزِ قیامت لواء الحمد میرے ہاتھ میں ہوگا اور بیشک اُس دن تمام مخلوق میں میرے نشان سے زیادہ قریب عرب ہونگے۔

۳)رسولِ اکرم شفیع معظم ﷺ فرماتے ہیں:

أَوَّلُ مَنْ أَشْفَعُ لَهُ يَوْمَ القِيَامَةِ مِنْ أُمَّتِي أَهْلُ بَيْتِي، ثُمَّ الْأَقْرَبُ فَالْأَقْرَبُ إِلَيَّ، قُرَيْشٌ إِلَى قُرَيْشٍ، ثُمَّ الْأَنْصَارُ، ثُمَّ مَنْ آمَنَ بِي وَاتَّبَعَنِي مِنَ الْيَمَنِ، ثُمَّ مِنْ مَغَائِرِ الْعَرَبِ، ثُمَّ الْأَعَاجِمُ، وَمَنْ أَشْفَعُ لَهُ أَوَّلًا أَفْضَلُ.[71] (رواہ الطبرانی فی الکبیر)

**ترجمہ:** روزِ قیامت میں سب سے پہلے اپنے اہل بیت کی شفاعت فرماؤں گا پھر درجہ بدرجہ جو زیادہ نزدیک ہیں قریش تک پھر انصار پھر وہ اہلِ یمن جو کہ مجھ پر ایمان لائے اور میری پیروی کی پھر باقی عرب پھر اہلِ عجم اور میں جس کی شفاعت پہلے کروں گا وہ افضل ہے۔

۴)نبی پاک شہِ لولاک ﷺ فرماتے ہیں کہ لَوْ أَنِّي أَخَذْتُ بِحَلْقَةِ بَابِ الْجَنَّةِ، مَا بَدَأْتُ إِلَّا بِكُمْ يَا بَنِي هَاشِمٍ.[72]

(رواہ الخطیب عن انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**ترجمہ:** میں دروازۂ بہشت کی زنجیر ہاتھ میں لوں تو اے بنی ہاشم پہلے تمہیں سے شروع کروں۔

۵)فرماتے ہیں صلی اللہ علیہ وسلم: أَتَرَوْنَ أَنِّي إِذَا تَعَلَّقْتُ بِحَلَقِ أَبْوَابِ الْجَنَّةِ أُوثِرُ عَلَى بَنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ أَحَدًا؟[73]

(رواہ ابن النجار عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما)

**ترجمہ:** کیا یہ خیال کرتے ہو کہ جب میں درہائے جنت کی زنجیر ہاتھ میں لونگا اُس وقت اولاد عبد المطلب پر کسی اور کو ترجیح نہ دونگا؟

۶)فرماتے ہیں نبی پاک ﷺ: كُلُّ سَبَبٍ وَنَسَبٍ مُنْقَطِعٌ يَوْمَ القِيَامَةِ إِلَّا سَبَبِي وَنَسَبِي.[74] (رواہ البزار والطبرانی فی الکبیر والحاکم)

**ترجمہ:** ہر علاقہ اور رشتہ روز قیامت قطع ہو جائے گا مگر میرا علاقہ اور رشتہ (باقی رہے گا)۔

۷)عَنْ أَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ عُمَرَ، وَالطَّبَرَانِيِّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، وَعَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالَى عَنْهُمْ، وَهُوَ عِنْدَ أَحْمَدَ وَالْحَاكِمِ وَالْبَيْهَقِيِّ عَنِ الْمِسْوَرِ فِي حَدِيثٍ أَوَّلُهُ: "فَاطِمَةُ بَضْعَةٌ مِنِّي..." إلخ.[75]

۸)فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم: كُلُّ نَسَبٍ وَصِهْرٍ يَنْقَطِعُ يَوْمَ القِيَامَةِ إِلَّا نَسَبِي وَصِهْرِي.[76]

**ترجمہ:** ٹوپی اور پائنچے کے سب رشتے قیامت میں منقطع ہو جائیں گے مگر میرے رشتے (باقی رہیں گے)۔

---

70 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص34، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

71 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص35، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

72 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص35، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

73 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص36، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

74 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص36، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

75 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص36، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

76 ) (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص37، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

رَوَاهُ ابْنُ عَسَاكِرَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا.

ایک روایت میں یوں ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے لوگوں کو جمع کیا اور منبر پر تشریف لے گئے اور فرمایا:

۹) مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَزْعُمُونَ أَنَّ قَرَابَتِي لَا تَنْفَعُ؟ كُلُّ سَبَبٍ وَنَسَبٍ يَنْقَطِعُ إِلَّا نَسَبِي وَسَبَبِي، فَإِنَّهَا مَوْصُولَةٌ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ.[77]

(رواہ البزار)

**ترجمہ:** کیا حال ہے اُن لوگوں کا؟ کہ زعم (گمان) کرتے ہیں کہ میری قرابت نفع نہ دے گی ہر علاقہ ورشتہ قیامت میں منقطع ہو جائے گا مگر میرا رشتہ وعلاقہ کہ دنیا وآخرت میں جڑا ہوا ہے۔

۱۰) حضور اقدس ﷺ نے بر سرِ منبر فرمایا:

مَا بَالُ رِجَالٍ يَقُولُونَ إِنَّ رَحِمَ رَسُولِ اللّٰهِ ﷺ لَا تَنْفَعُ قَوْمًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ؟ وَاللّٰهِ إِنَّ رَحِمِي مَوْصُولَةٌ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ.[78]

(رواہ الحاکم عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**ترجمہ:** کیا خیال ہے اُن شخصوں کا کہ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ کی قرابت روزِ قیامت اُن کی قوم کو نفع نہ دے گی خدا کی قسم میری قرابت دُنیا وآخرت میں پیوستہ ہے۔

۱۱) فرماتے ہیں نبی پاک ﷺ: الشَّهِيدُ يَشْفَعُ فِي سَبْعِينَ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ.[79] (رواہ ابوداؤد ابن حبان فی صحیحہ ابی الدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**ترجمہ:** شہید کی شفاعت اُس کے ستر اقارب کے بارے میں قبول ہوگی۔

۱۲) فرماتے ہیں نبی پاک ﷺ: الشَّهِيدُ يُغْفَرُ لَهُ فِي أَوَّلِ دَفْعَةٍ مِنْ دَمِهِ، وَيَتَزَوَّجُ حُورَانِ، وَيَشْفَعُ فِي سَبْعِينَ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ.[80]

(رواہ الطبرانی فی الاوسط بسند حسن عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**ترجمہ:** شہید کے بدن سے پہلی بار جو خون نکلتا ہے اُس کی مغفرت فرمادی جاتی ہے اور روح نکلتے ہی دو حوریں اُس کی خدمت کو آجاتی ہیں اور اپنے گھر والوں سے ستر اشخاص کی شفاعت کا اُسے اختیار دیا جاتا ہے۔

۱۳) فرماتے ہیں نبی پاک ﷺ: إِنَّ الشَّهِيدَ عِنْدَ اللّٰهِ سَبْعُ خِصَالٍ (إِلَى أَنْ قَالَ) وَيَشْفَعُ سَبْعِينَ إِنْسَانًا مِنْ أَقَارِبِهِ.[81]

(رواہ احمد بسند حسن والطبرانی فی الکبیر عبادۃ بن الصامت والترمذی وصححہ وابن ماجۃ عن المقدام بن معدیکرب رضی اللہ تعالیٰ عنہما)

**ترجمہ:** بیشک شہید کے لئے اللہ تعالیٰ کے یہاں سات کرامتیں ہیں ہفتم یہ کہ اُس کے اقربا سے ستر شخصوں کے حق میں اُسے شفیع بنایا جائے گا۔

۱۴) فرماتے ہیں نبی پاک ﷺ:

---

77 ) اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص37، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

78 ) اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص38، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

79 ) اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص41، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

80 ) اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص41، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

81 ) اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص41، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

يَصُفُّ النَّاسُ يَوْمَ القِيَامَةِ صُفُوفًا. فَيَمُرُّ الرَّجُلُ مِنْ أَهْلِ النَّارِ عَلَىٰ رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ الجَنَّةِ. فَيَقُولُ: يَا فُلَانُ، أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ اسْتَسْقَيْتُ فَسَقَيْتَنِي شَرْبَةً؟ فَيَشْفَعُ لَهُ. وَيَمُرُّ الرَّجُلُ فَيَقُولُ: أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ نَاوَلْتَنِي طَهُورًا؟ فَيَشْفَعُ لَهُ. فَيَقُولُ: يَا فُلَانُ، أَمَا تَذْكُرُ يَوْمَ بَعَثْتَنِي فِي حَاجَةِ كَذَا فَذَهَبْتُ لَكَ؟ فَيَشْفَعُ لَهُ.[82] (رواہ ابن ماجۃ عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**ترجمہ:** لوگ روزِ قیامت پرے باندھے ہونگے ایک دوزخی ایک جنتی پر گزرے گا اُس سے کہے گا کیا آپ کو یاد نہیں آپ نے ایک دن مجھ سے پانی پینے کو مانگا میں نے پلایا تھا اتنی بات پر وہ جنتی اُس دوزخی کی شفاعت کرے گا۔ ایک دوسرے پر گزریگا کہے گا آپ کو یاد نہیں کہ ایک دن میں نے آپ کو وضو کا پانی دیا تھا اتنے ہی پر وہ اس کا شفیع ہو جائے گا ایک کہے گا آپ کو یاد نہیں ایک دن آپ نے مجھے فلاں کام کو بھیجا میں چلا گیا تھا اسی قدر پر یہ اس کی شفاعت کرے گا۔

۱۵) روایت میں ہے کہ کوئی جنتی جھانک کر دوزخ کو دیکھے گا ایک دوزخی اُس سے کہے گا آپ مجھے نہیں پہچانتے وہ کہے گا **واللّٰہ** (اللہ کی قسم) میں تو تجھے نہیں پہچانتا افسوس تجھ پر تو کون ہے؟ وہ کہے گا میں وہ ہوں کہ آپ ایک دن میری طرف ہو کر گزرے اور مجھ سے پانی مانگا اور میں نے پلا دیا تھا اس کے صلہ میں اپنے رب کے حضور میری شفاعت کیجئے۔ وہ جنتی اللہ عزوجل کے زائروں میں اُس کے حضور حاضر ہو کر یہ حال عرض کرے گا کہے گا:

يَا رَبِّ فَشَفِّعْنِي فِيهِ.[83] **ترجمہ:** اے رب میرے تو اُس کے حق میں میری شفاعت قبول فرما۔

فَيُشَفِّعُهُ اللّٰهُ فِيهِ.[84] (رواہ ابو یعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ) **ترجمہ:** مولیٰ عزوجل اُس کے حق میں اس کی شفاعت قبول فرمائے گا۔

جب مقبولانِ خدا سے اتنا سا علاقہ کہ کبھی اُن کو پانی پلا دیا وضو کو پانی دیدیا عمر میں اُس کا کوئی کام کر دیا آخرت میں ایسا نفع دیگا تو خود اُن کا جُزو ہونا کس درجہ نافع ہونا چاہیے بلکہ دنیا و آخرت میں صالحین سے علاقہ نسب کا نافع ہونا قرآن عظیم سے ثابت ہے۔

وَاَمَّا الْجِدَارُ فَكَانَ لِغُلٰمَيْنِ يَتِيْمَيْنِ فِي الْمَدِيْنَةِ وَكَانَ تَحْتَهٗ كَنْزٌ لَّهُمَا وَكَانَ اَبُوْهُمَا صَالِحًا فَاَرَادَ رَبُّكَ اَنْ يَّبْلُغَآ اَشُدَّهُمَا وَيَسْتَخْرِجَا كَنْزَهُمَا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ۔ (پارہ ۱۶، سورۃ الکھف، اٰیت ۸۲)

**ترجمہ:** رہی وہ دیوار وہ شہر کے دو یتیم لڑکوں کی تھی اور اُس کے نیچے اُن کا خزانہ تھا اور اُن کا باپ نیک آدمی تھا تو آپ کے رب نے چاہا کہ وہ دونوں اپنی جوانی کو پہنچیں اور اپنا خزانہ نکالیں آپ کے رب کی رحمت سے۔

خضر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جو ایک دیوار گرتے دیکھی اور ہاتھ لگا کر اُسے قائم کر دیا اور وہاں والوں نے ان کو اور موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مہمانی دینے سے انکار کر دیا تھا اور اُن کو کھانے کی حاجت، اُس پر موسیٰ علیہ الصلاۃ والسلام نے کہا کہ آپ چاہتے تو اُس پر اجرت لیتے۔ خضر علیہ الصلاۃ والسلام نے اُس کا جواب دیا کہ یہ دیوار دو یتیموں کی ہے جو ایک مرد صالح کی اولاد میں ہیں اور اس کے نیچے اُن کا خزانہ ہے دیوار گر جاتی تو خزانہ ظاہر ہو جاتا لوگ اِسے لوٹ

---

[82] (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی. نفع آخرت. ص42. مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ. مدرسہ احسن البرکات. حیدر آباد. مغربی پاکستان)

[83] (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی. نفع آخرت. ص43. مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ. مدرسہ احسن البرکات. حیدر آباد. مغربی پاکستان)

[84] (اراۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی. نفع آخرت. ص43. مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ. مدرسہ احسن البرکات. حیدر آباد. مغربی پاکستان)

لیتے۔ آپ کے رب عزوجل نے اپنی رحمت سے چاہا کہ دیوار قائم اور خزانہ محفوظ رہے کہ وہ جوان ہو کر نکالیں۔ اُن کے صالح باپ کے صدقہ میں اُن پر رحمت ہوئی۔ علماء فرماتے ہیں وہ ان بچوں کا آٹھواں یا دسواں (پشت کا) باپ تھا۔[85]

۱۶) عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: حُفِظَا لِصَلَاحِ أَبِيهِمَا، وَمَا ذُكِرَ عَنْهُمَا صَلَاحًا۔[86] (رواہ ابن ابی حاتم ومردویہ فی تفاسیر ہما)

**ترجمہ:** اُن کے باپ کی صلاح (نیکی) کا لحاظ فرمایا گیا اُن کی اپنی صلاح کا کوئی ذکر نہ فرمایا۔

یعنی وہ اگرچہ خود بھی صالح ہوں اور کیوں نہ ہوں گے کہ اُن کے لئے یہ خزانہ لازوال محفوظ رکھا گیا تھا سونے کی تختی پر لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللّٰهِ لکھا اور کچھ نصائح و مواعظ۔[87]

**فائدہ:** اس سے جہاں اولیاء کرام کی اولاد کی برکت بوجہ نسبت بہ اولیاء کا ثبوت ملا اور ساتھ ہی یہ معلوم ہوا کہ حضور نبی پاک ﷺ کی شان کا چرچا دورِ سابق میں کتنا بلند تھا۔

۱۷) فرماتے ہیں نبی پاک ﷺ:

إِنَّ اللّٰهَ يُصْلِحُ بِصَلَاحِ الرَّجُلِ وَلَدَهُ وَوَلَدَ وَلَدِهِ وَيَحْفَظُهُ فِي ذُرِّيَّتِهِ وَالدُّوَيْرَاتِ حَوْلَهُ، فَمَا يَزَالُونَ فِي سِتْرٍ مِنَ اللّٰهِ وَعَافِيَةٍ۔[88] (رواہ ابن ابی شیبہ)

**ترجمہ:** بیشک اللہ تعالیٰ آدمی کی صلاح (نیکی) سے اُس کی اولاد اور اولاد کی اولاد کی صلاح فرمادیتا ہے اور اُس کی نسل اور اُس کے ہمسایوں میں اُس کی رعایت فرماتا ہے کہ اللہ کی طرف سے پردہ پوشی و امان میں رہتے ہیں۔

۱۸) کعب احبار رضی اللہ عنہ نے فرمایا: إِنَّ اللّٰهَ يَخْلُفُ الْعَبْدَ الْمُؤْمِنَ فِي وَلَدِهِ ثَمَانِينَ عَامًا۔[89] (رواہ احمد فی الزہد)

**ترجمہ:** اللہ تعالیٰ بندۂ مومن کی اولاد میں اسّی (۸۰) برس تک اُس کی رعایت کرتا ہے۔

۱۹) سیدنا عیسیٰ بن مریم علیہما الصلاۃ والسلام نے فرمایا: طُوبَى لِذُرِّيَّةِ الْمُؤْمِنِ، ثُمَّ طُوبَى لَهُمْ، كَيْفَ يُحْفَظُونَ مِنْ بَعْدِهِ[90]

**ترجمہ:** مومن کی ذُرّیت کے لئے خوبی و خوشی ہے پھر خوبی و خوشی ہے کیسی اُس کے بعد اُن کی حفاظت ہوتی ہے۔

اس پر خیثمہ نے وہی آیت تلاوت کی: فَكَانَ أَبُوهُمَا صٰلِحًا۔[91] (اخرجہ ابن ابی شیبۃ واحمد فی الزہد) **ترجمہ:** اُن کا باپ نیک آدمی تھا۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

---

[85] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص44، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[86] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص45، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[87] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص45، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[88] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص45، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[89] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص46، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[90] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص46، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

[91] (اراءۃ الادب لفاضل النسب از امام احمد رضا خان فاضل بریلوی، نفع آخرت، ص46، مکتبہ قاسمیہ برکاتیہ، مدرسہ احسن البرکات، حیدر آباد، مغربی پاکستان)

